جس دار سو بیشک اُسنے تجھسے سچ کہا اور وہ بڑا جھوٹا ہی تو جانتا ہی کہ کس سے کلام کیا تو نے تین رات میں عرض کیا کہ نہیں فرمایا وہ شیطان ہے، لفظ بخاری کے ہیں ۱۲ مشکوۃ کتاب فضائل القرآن



وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

اور بڑی ہے تیری تعریف اور کوئی معبود نہیں سوا تیرے نہیں کوئی لایق عبادت کے مگر تو

اَللّٰهُمَّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَوْمَ تَبْعَثُ عِبَادَكَ (ثَلٰثَ مَرَّاتٍ)

یا اللہ بچا مجکو اپنے عذاب سے جسدن تو اُٹھاویگا اپنے بندونکو ۔ تین بار کہے ۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَكَلِمَاتِكَ

ای اللہ میں پناہ پکڑتا ہون برکت سی تیرے عزت والے منہ کی اور تیرے

التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَآ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهٖ اَللّٰهُمَّ

پورے کلمونکی اُسچیز کی بدی سے جسکی چوٹی تو پکڑ رہا ہے اے اللہ

اَنْتَ تَكْشِفُ الْمَغْرَمَ وَالْمَاْثَمَ اَللّٰهُمَّ لَا يُهْزَمُ

تو دور کرتا ہے قرض اور گناہ اے اللہ نہین شکست پاتا

جُنْدُكَ وَلَا يُخْلَفُ وَعْدُكَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ

تیرا لشکر اور نہین خلاف ہوتا تیرا وعدہ اور نہین نفع دیتی دولتمند کو

مِنْكَ الْجَدُّ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ ۱۲ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ

تیرے عذاب سے دولت پاک ہے تو اور اپنی تعریف کے ساتھ ہی تو بخشش مانگتا ہون میں اللہ سے

الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ

وہ کہ کوئی لایق عبادت کے نہین سوا اُسکے زندہ ہے سبکا تھامنے والا اور توبہ کرتا ہون

اِلَيْهِ (ثَلٰثَ مَرَّاتٍ) اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ

اُسکی طرف ۔ تین بار کہے ۔ اللہ اُسکے سوا اُسکی بندگی نہین وہ جیتا ہے

روایت ہے ابی مسعود سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص پڑھے دو آیتین آخر سورہ بقرہ کی رات مین کفایت کرتی ہین اوسکو بخاری و مسلم اور روایت ہے نعمان بن بشیر سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ بیشک اللہ نے لکھی کتاب پہلے پیدا کرنے آسمانون اور زمین کے دو ہزار برس اوس نازل کین اوس سے دو آیتین پورا کیا اون دونون سے سورہ بقرہ کو اور نہین پڑھی جاتین کسی گھر مین تین رات پس نہین آتا اوسکے پاس شیطان

الْقَيُّومُ لَا تَأْخُذُهُ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهُ مَا فِي

تہامنے والا نہین پکڑتی اوسکو اونگھہ اور نہ نیند اوسیکا ہے جو کچھہ ہے

السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِي

آسمان اور زمین مین کون ایسا ہے

يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ

کہ سفارش کرے اُسکے پاس مگر اُسکے حکم سے جانتا ہے جو خلق کے روبرو ہے

وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا

اور جو پیٹھہ پیچھے اور یہ کہ نہین گہیر سکتے اسکے علم مین سے کچھ مگر

بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

جو وہ چاہے گنجائش ہے اُسکی کرسی مین آسمان اور زمین کو

وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

اور تہکتا نہین اُسکے تہامنے سے اور وہی سب سے اوپر بڑا

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَ

مانا رسول نے جو کچھہ اُترا اُسکو اُسکے رب کیطرف سے اور

الْمُؤْمِنُوْنَ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَ

مسلمانون نے سب نے مانا اللہ کو اور اُسکے فرشتونکو اور

كُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ

کتابونکو اور رسولونکو ہم جدا نہین کرتے کسیکو اُسکے رسولون مین

یعنے اوس گھر کے نزدیک شیطان نہین آتا ترمذی دارمی ۱۲ مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

وَقَالُوا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ

اور بولے ہمنے سنا اور قبول کیا تیری بخشش چاہیے اے رب ہمارے اور تجھی تک

الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا لَهَا

رجوع ہے اللہ تکلیف نہین دیتا کسی شخصکو مگر جو اسکی گنجایش ہے اسیکو

مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ط رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا

ملتا ہے جو کمایا اور اسی پر پڑتا ہے جو کیا اے رب ہمارے نہ پکڑ ہمکو

اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا ج رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْرًا

اگر ہم بھولین یا چوکین اے رب ہمارے اور نہ رکھہ ہمپر بوجھ بھاری

كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا

جیسا کہ رکہا تہا ہمسے اگلونپر اے رب ہمارے اور نہ اٹھوا ہمسے

مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا

جسکی طاقت ہمکو نہین اور درگزر کر ہمسے اور بخش ہمکو اور رحم کر ہمپر

اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

تو ہمارا صاحب ہے سو مدد کر ہماری کافروں کی قوم پر

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ (السورة) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ

تو کہہ وہ اللہ ایک ہے + پوری سورة پڑہے + تو کہہ مین پناہ مین آیا صبح کے رب کی

الْفَلَقِ (السورة) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ (السورة)

پوری سورة پڑہے + تو کہہ پناہ مین آیا لوگونکے رب کی + پوری سورة پڑہے

۱۱۴

حٰمٓ ۝ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ

قسم ہے اس واضح کتاب کی ہمنے اسکو اتارا ایک برکت کی رات میں

اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ ۝ (السُّوْرَةَ) الٓمّٓ ۝ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ

ہم ہین کہ سنانیوالے + پوری سورۃ پڑھے + اتارا کتاب کا ہے

لَا رَيْبَ فِيْهِ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ (السُّوْرَةَ) تَبٰرَكَ

اسمین کچھ دہوکا نہین جہانکے صاحب سے + پوری سورۃ پڑھے + بڑی برکت ہے

الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

وہ جسکے ہاتھ ہے راج اور وہ سب چیز کرسکتا ہے +

(السُّوْرَةَ) قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ

پوری سورۃ پڑھے + تو کہہ وہ اللہ ایک ہے اللہ نرادھار ہے نہ اس نے

يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝ قُلْ يٰٓاَيُّهَا

کسیکو جنا اور نہ کسی سے جنا اور نہین اسکے جوڑکا کوئی + تو کہہ اے

الْكٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ

منکرو مین نہین پوجتا جسکو تم پوجتے ہو اور نہ تم

عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝

پوجتے ہو جسکو مین پوجتا ہون اور نہ مین پوجنے والا اسکا جسکو تمنے پوجا

وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

اور نہ تم پوجنے والے اسکے جسکو مین پوجون تمکو تمہاری راہ مجھکو میری راہ





إِنَّ فِي خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَاخْتِلَافِ اللَّيْلِ

آسمان اور زمین کا بنانا اور رات دنکا بدلتے آنا

وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ لِّأُولِي الْأَلْبَابِ إِلَى آخِرِ السُّورَةِ

اسمین نشانیاں ہین عقل والونکو + آخر سورۃ تک پڑھے

## اَلْخَاتِمَةُ وَفِيهَا خَمْسَةُ فُصُولٍ اَلْفَصْلُ

خاتمہ اور اسمین پانچ فصلین ہین فصل

## اَلْأَوَّلُ فِي ذِكْرِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ

پہلی اللہ عزوجل کے ذکر کی فضیلت مین

لَا يَقْعُدُ قَوْمٌ يَذْكُرُونَ اللّٰهَ إِلَّا حَفَّتْهُمُ الْمَلٰئِكَةُ

نہین بیٹھتے کوئی لوگ کہ یاد کرتے ہون اللہ کی مگر گھیر لیتے ہین انکو فرشتے

وَغَشِيَتْهُمُ الرَّحْمَةُ وَنَزَلَتْ عَلَيْهِمُ السَّكِينَةُ

اور ڈھانک لیتی ہے انکو رحمت اور اترتا آتا ہے اپر چین

وَذَكَرَهُمُ اللّٰهُ فِيمَنْ عِنْدَهُ مَثَلُ الَّذِي يَذْكُرُ

اور یاد کرتا ہے انکو اللہ تعالے اپنے پاس والونمین + مثال اس شخص کی جو

رَبَّهُ وَالَّذِي لَا يَذْكُرُ رَبَّهُ مَثَلُ الْحَيِّ وَالْمَيِّتِ

اپنے ربکو یاد کرتا ہے اور جو نہین یاد کرتا ہے اپنے ربکو مثال ہے زندے اور مردے کی +

إِنَّ لِلّٰهِ مَلٰئِكَةً يَطُوفُونَ فِي الطُّرُقِ وَيَلْتَمِسُونَ

بیشک اللہ کے فرشتے پھرتے ہین رستو نمین ڈھونڈھتے ہین

اَهْلَ الذِّكْرِ فَاِذَا وَجَدُوْا قَوْمًا يَّذْكُرُوْنَ اللّٰهَ

اللہ کے یاد کرنیوالونکو پہر جب پاتے ہین کسی قوم کو مشغول اللہ کی یاد مین

تَنَادَوْا هَلُمُّوْا اِلٰى حَاجَتِكُمْ قَالَ فَيَحُفُّوْنَهُمْ

آپسمین پکارتے ہین آؤ اپنے مقصود کی طرف فرمایا پہر گہیر لیتے ہین اُنکو

بِاَجْنِحَتِهِمْ اِلَى السَّمَآءِ الدُّنْيَا الْحَدِيْثَ + اَلَا

اپنے پرونسے آسمان دنیا تک + کیا نہ

اُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرِ اَعْمَالِكُمْ وَاَزْكَاهَا عِنْدَ مَلِيْكِكُمْ

بتلادون مین تمکو بہتر کام تمہارا اور بہت پاکیزہ تمہارے بادشاہ کے پاس

وَاَرْفَعِهَا فِيْ دَرَجَاتِكُمْ وَخَيْرٌ لَّكُمْ مِّنْ اِنْفَاقِ

اور بہت بلند کرنیوالا تمہارے درجونکو اور بہتر ہے تمہارے حق مین

الذَّهَبِ وَالْوَرِقِ وَخَيْرٌ لَّكُمْ مِّنْ اَنْ تَلْقَوْا عَدُوَّكُمْ

سونا اور چاندی خرچ کرنے سے اور بہتر ہے تمہارے حق مین اس سے کہ لڑو اپنے دشمنونسے

فَتَضْرِبُوْا اَعْنَاقَهُمْ وَيَضْرِبُوْا اَعْنَاقَكُمْ قَالُوْا

پہر مارو تم انکی گردنین اور ماریں وہ تمہاری گردنین صحابہ نے کہا

بَلٰى قَالَ ذِكْرُ اللّٰهِ + طُوْبٰى لِمَنْ طَالَ عُمْرُهٗ وَ

کیون نہین فرمایا اللہ کی یادگاری ہے + خوشوقتی ہے اُس شخصکو کہ دراز ہو عمر اُسکی اور

حَسُنَ عَمَلُهٗ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَيُّ الْاَعْمَالِ

اچہے ہون عمل اُسکے کہا یارسول اللہ عملونمین سے کون عمل

روایت ہے ابی الدرداء سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم نے آیا نہ خبر دون تمکو ... احمد ترمذی و ابن ماجہ مشکوٰۃ باب ذکر اللہ

روایت ہے عبد اللہ ابن بسر سے کہا کہ آیا ایک اعرابی نبی صلی اللہ علیہ و سلم کے پاس پہر کہا کون آدمی سب سے

باب ذکر اللہ عز و جل مشکوٰۃ ترمذی احمد ... حسن ... لمن طال ... فرمایا خوشوقتی ہے

أفضل قال أن تفارق الدنيا ولسانك رطب

افضل ہے فرمایا یہ کہ چھوڑے تو دنیا کو اور تیری زبان تروتازہ ہو

من ذكر الله + من قعد مقعدا لم يذكر الله فيه

اللہ کی یاد سے + جو شخص بیٹھا کسی جگہ میں نہیں ذکر کیا اللہ کا اسمیں

كانت عليه من الله ترة ومن اضطجع مضجعا

ہوگا اسپر اللہ کی طرف سے عتاب اور جو کوئی لیٹے بستر پر

لا يذكر الله فيه كانت عليه من الله ترة ما

نہ ذکر کرے اللہ کا اس حال میں ہوگا اسپر اللہ کیطرف سے عتاب نہیں

من قوم يقومون من مجلس لا يذكرون الله

کوئی لوگ کہ اٹھیں کسی مجلس سے اللہ کی یاد نکریں

فيه إلا قاموا عن مثل جيفة حمار وكان

اسمیں مگر اٹھتے ہیں گویا کہ مردار گدھے پر سے اور ہوگی وہ مجلس

عليهم حسرة + كل كلام ابن آدم عليه لا له

انپر حسرت + ہر کلام آدمی کا اسکے حق میں نقصان ہے نفع نہیں

إلا أمر بمعروف ونهي عن منكر أو ذكر الله

مگر حکم کرنا نیکی کا اور منع کرنا بدی سے اور اللہ کا ذکر کرنا +

لا تكثروا الكلام بغير ذكر الله فإن كثرة الكلام

بہت کلام نکیا کرو بغیر ذکر اللہ کے سو بیشک بہت کلام کرنا

بغیر ذکر اللہ قسوۃ للقلب وان ابعد الناس

سوائے ذکر اللہ کے دل کی سختی کا سبب ہے اور بیشک اللہ سے بہت دور سب لوگوں

من اللہ القلب القاسی افضلہ لسان ذاکر

سخت دل والا ہے + بہتر اسکا زبان ذکر کرنیوالی

وقلب شاکر وزوجۃ مؤمنۃ تعینہ علی

اور دل شکر کرنیوالا اور بیوی ایمان والی جو مدد کرے خاوند کی اسکے

ایمانہ + لا یزال لسانک رطبا من ذکر اللہ + ای

ایمانپر + ہمیشہ رہے زبان تیری تر وتازہ اللہ کے ذکر سے + کونسا

العباد افضل وارفع درجۃ عند اللہ یوم

بندہ بہتر ہے اور بلند درجے والا اللہ کے نزدیک

القیمۃ قال الذاکرون اللہ کثیرا والذاکرات

قیامت کے دن فرمایا بہت سا یاد کرنیوالے اللہ کو مرد اور بہت سا یاد کرنیوالی عورتیں

الحدیث + الشیطان جاثم علی قلب ابن ادم

شیطان لگا رہتا ہے دل پر آدمی کے

فاذا ذکر اللہ خنس واذا غفل وسوس

پھر جب اللہ کا ذکر کرتا ہے تو چھپ جاتا ہے اور جب غافل ہوتا ہے تو وسوسہ ڈالتا ہے +

ذاکر اللہ فی الغافلین کالمقاتل خلف الفارین

اللہ کا ذکر کرنیوالا غافلوں میں ایسا ہے جیسا لڑنیوالا پیچھے بھاگنے والوں کے



الحدیث ما عمل العبد عملا انجی له من عذاب

نہیں عمل کرتا بندہ کوئی عمل کہ بہت نجات دینے والا ہو اللہ کے عذاب سے

الله من ذکر الله + ان الله تعالی یقول انا مع

اللہ کی یاد سے زیادہ تحقیق فرماتا ہے اللہ تعالی میں اپنے بندے کے ساتھ ہوں

عبدی اذا ذکرنی وتحرکت بی شفتاہ + لکل

جب وہ میری یاد کرتا ہے اور ہلتے ہیں میرے نام کے ساتھ اسکے ہونٹھ + ہر

شیء صقالة وصقالة القلوب ذکر الله الحدیث

چیز کا ایک صاف کرنیوالا ہے اور دل کا صاف کرنیوالا اللہ کا ذکر

## الفصل الثانی فی فضل تلاوة

فصل دوسری قرآن کی تلاوت

## القرآن وفضائل سوره

اور اسکے سورتوں کی فضیلت میں

خیرکم من تعلم القرآن وعلمه + الماهر

تم میں بہتر وہ شخص ہے جسنے سیکھا قرآن اور سکھایا اسکو + قرآن کا واقف ہوگا

بالقرآن مع السفرة الکرام البررة والذی

ساتھ لکھنے والے عزت والے اچھے فرشتوں کے اور جو شخص کہ

یقرء القرآن ویتتعتع فیه وهو علیه شاق

قرآن رک رک کر پڑھتا ہے اور وہ اسپر بھاری ہے



لَهٗ اَجْرَانِ لَا حَسَدَ اِلَّا عَلٰی اثْنَیْنِ رَجُلٌ اٰتَاهُ

اُسکو دوہرا ثواب ہے غبط نہیں ہے مگر دو شخصوں پر ایک وہ شخص کہ جسکو دیا

اللّٰهُ الْقُرْاٰنَ فَهُوَ یَقُوْمُ بِهٖ اٰنَاءَ اللَّیْلِ وَ

اللہ نے قرآن پھر وہ قایم رہتا ہے اسکے پڑھنے پر وقتوں مین رات اور

اٰنَاءَ النَّهَارِ وَرَجُلٌ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَهُوَ یُنْفِقُ

دن کے اور ایک وہ شخص کہ دیا اسکو اللہ نے مال پھر وہ خرچ کرتا ہے

مِنْهُ اٰنَاءَ اللَّیْلِ وَاٰنَاءَ النَّهَارِ اَلْمُؤْمِنُ الَّذِیْ

اسمین سے وقتوں مین رات اور دن کے + جو مسلمان

یَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ وَیَعْمَلُ بِهٖ کَالْاُتْرُجَّةِ وَالْمُؤْمِنُ

کہ پڑھے قرآن اور اسپر عمل کرے اسکی مثال جیسے ترنج اور جو مسلمان

الَّذِیْ لَا یَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ وَیَعْمَلُ بِهٖ کَالتَّمْرَةِ اِنَّ

کہ نہ پڑھے قرآن اور عمل کرے اسپر اسکی مثال ہے جیسے کھجور بیشک

اللّٰهَ یَرْفَعُ بِهٰذَا الْکِتَابِ اَقْوَامًا وَّیَضَعُ بِهٖ اٰخَرِیْنَ

اللہ تعالےٰ بلند کرتا ہے بسبب اس قرآن کے بہت لوگونکو اور پست کرتا ہے بسبب اسکے اوروں کو

لَا تَجْعَلُوْا بُیُوْتَکُمْ مَقَابِرَ اِنَّ الشَّیْطَانَ یَنْفِرُ مِنَ

نہ کرو تم اپنے گھرونکو قبرین بیشک شیطان نکلجاتا ہے اس

الْبَیْتِ الَّذِیْ یُقْرَأُ فِیْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ اِقْرَءُوْا

گھر سے جسمین سورہ بقر پڑھی جاوے + پڑھا کرو تم



روایت ہے ابی بن کعب سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یا ابا المنذر کیا جانتا ہے تو کونسی آیت قرآن میں بڑی ہے تیرے نزدیک بہت بڑی ہے عرض کی میں نے کہ اللہ اور اسکا رسول خوب جانتا ہے اور فرمایا یا ابا المنذر اتدری ای آیۃ من کتاب اللہ معک اعظم قلت اللہ لا الہ الا ہو الحی القیوم الحدیث مسلم مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

فائدہ اور فرمایا کہ مبارک ہو تجھکو علم [illegible] فقط

القرآن فانه یاتی یوم القیمة شفیعا لاصحابه

قرآن کو سو بیشک وہ اویگا قیامت کے دن شفاعت کرنیوالا اپنے پڑھنے والوں کیلئے

اقرؤا الزهراوین البقرة وسورة آل عمران

پڑھو تم دو تر و تازہ سورتیں بقر اور سورہ آل عمران

فانهما تاتیان یوم القیمة کانهما غمامتان او غیایتان

سو بیشک وہ دونوں آوینگی قیامت کے دن گویا کہ وہ دو ٹکڑے ہونگے ابر کے یا دو سایبان

او فرقان من طیر صواف تحاجان عن اصحابهما

یا دو غول صف باندھکر اوڑتے جانوروں کی جھگڑینگے اپنے پڑھنے والوں کی طرف سے

اقرءوا سورة البقرة فان اخذها برکة وترکها

پڑھو سورہ بقر کو پس بیشک ہمیشہ پڑھنا اسکا برکت ہے اور چھوڑنا اسکا

حسرة ولا یستطیعها البطلة یا ابا المنذر اتدری

حسرت ہے اور نہیں قدرت پاتے اسپر اہل باطل اے ابا المنذر کیا جانتا ہے تو

ای آیة من کتاب الله معك اعظم قلت الله

کونسی آیت قرآن میں تیرے نزدیک بہت بڑی ہے عرض کیا میں نے اللہ

لا اله الا هو الحی القیوم قال فضرب فی صدری

لا الہ الا ہو اسکے القیوم یعنی آیۃ الکرسی کہا مارا [illegible] حضرت نے میری سینہ میں

وقال لیهنك العلم یا ابا المنذر ابشر بنوین

اور فرمایا مبارک ہو تجھکو علم اے ابا المنذر خوش ہو تو دو دستیوں سے

۶ روایت ہے ابن عباس رض سے کہا جس وقت کہ بیٹھے تھے جبرئیل علیہ السلام پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سنی آواز اوپر اپنے تو اٹھایا سر اپنا آسمان کی طرف اور کہا یہ دروازہ آج ہی کھولا گیا ہے آسمان سے پہلے اس سے کبھی نہیں کھلا اور اترا اس سے فرشتہ اور کہا خوش ہو ساتھ دو نوروں کے جو دیئے گئے ہیں تجھکو نہیں دیئے گئے کسی نبی کو پہلے تجھ سے فاتحۃ الکتاب اور آخر سورۃ البقرۃ [illegible]

روایت ہے ابی الدرداء رضہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے من حفظ عشر آیات الحدیث مسلم ۱۲ مشکوة کتاب فضائل القرآن



أُوتِيتَهُمَا لَمْ يُؤْتَهُمَا نَبِيٌّ قَبْلَكَ فَاتِحَةُ الْكِتَابِ وَ

جو تجکو ملین ہین اور تجھسے پہلے کسی نبی کو نہین ملین وہ سورہ فاتحہ ہے اور

خَوَاتِيمُ سُورَةِ الْبَقَرَةِ لَنْ تَقْرَأَ بِحَرْفٍ مِنْهُمَا إِلَّا

اخیر آیتین سورہ بقر کی نہین پڑہیگا تو انمین سے کوئی حرف مگر وہ تجکو

أُعْطِيتَهُ مَنْ حَفِظَ عَشْرَ آيَاتٍ مِنْ أَوَّلِ سُورَةِ

دیا جاویگا + جو شخص یاد کرے دس آیتین سورہ کہف کے اول سے

الْكَهْفِ عُصِمَ مِنَ الدَّجَّالِ إِنِّي أُحِبُّ هَذِهِ

محفوظ رہیگا دجال سے + بیشک مین محبت رکہتا ہوں اس

السُّورَةَ قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ قَالَ إِنَّ حُبَّكَ

سورة یعنے قل ہو اللہ احد سے فرمایا بیشک تجکو اس سورة کی محبت نے

إِيَّاهَا أَدْخَلَكَ الْجَنَّةَ أَلَمْ تَرَ آيَاتٍ أُنْزِلَتِ اللَّيْلَةَ

داخل کیا جنت مین + کیا نہ دیکہا تو نے کتنی آیتین اتری ہین آج کی رات

لَمْ يُرَ مِثْلُهُنَّ قَطُّ قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ قُلْ

کہ نہین دیکہی گئین اسکی مثل کبہی قل اعوذ برب الفلق قل

أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ يُقَالُ لِصَاحِبِ الْقُرْآنِ

اعوذ برب الناس + کہا جاویگا قرآن پڑہنے والیکو

اقْرَأْ وَارْتَقِ وَرَتِّلْ كَمَا كُنْتَ تُرَتِّلُ فِي الدُّنْيَا

پڑہ اور چڑہ یعنی درجو نپر اور صاف صاف پڑہ جیسے دنیا مین صاف صاف پڑہتا تہا

روایت ہے انس رضہ سے کہا کہ ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ انی احب ہذہ السورة قل ہو اللہ احد الحدیث ترمذی ۱۲ مشکوة کتاب فضائل القرآن

روایت ہے عقبہ بن عامر رضہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے الم تر آیات انزلت اللیلة الحدیث مسلم ۱۲ مشکوة کتاب فضائل القرآن

روایت ہے عبد اللہ بن عمرو رضہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے یقال لصاحب القرآن الحدیث احمد ترمذی ابوداود نسائی ۱۲ مشکوة کتاب فضائل القرآن

روایت ہے ابن عباس رض سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان الذی لیس فی جوفہ شیء من القرآن الحدیث ترمذی دارمی مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

۱۰ روایت ہے ابی سعید رض سے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یقول الرب تبارک وتعالی من شغلہ القرآن عن ذکری الحدیث ترمذی دارمی بیہقی فی شعب الایمان مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

۱۱ روایت ہے ابن مسعود رض سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے من قرأ حرفا من کتاب اللہ الحدیث ترمذی دارمی مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

فَاِنَّ مَنْزِلَكَ عِنْدَ اٰخِرِ اٰيَةٍ تَقْرَؤُهَا اِنَّ الَّذِيْ

پس بیشک مقام تیرا نزدیک اخیر آیت کے ہے کہ پڑھیگا تو اسکو بیشک جس شخص کے

لَيْسَ فِيْ جَوْفِهٖ شَيْءٌ مِّنَ الْقُرْاٰنِ كَالْبَيْتِ الْخَرِبِ

دل میں کچھ قرآن نہو وہ مانند ویران گھر کے ہے

يَقُوْلُ الرَّبُّ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى مَنْ شَغَلَهُ الْقُرْاٰنُ

فرماتا ہے رب برکت والا اور برتر جس شخص کو مشغول کرے قرآن

عَنْ ذِكْرِيْ وَمَسْاَلَتِيْ اَعْطَيْتُهٗ اَفْضَلَ مَا اُعْطِي

میری یاد سے اور مجھسے مانگنے سے دونگا میں اسکو بہتر اس چیز سے کہ دیتا ہوں میں

السَّائِلِيْنَ وَفَضْلُ كَلَامِ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلٰى سَائِرِ

مانگنے والونکو اور فضیلت ہے اللہ کے کلام کی سب

الْكَلَامِ كَفَضْلِ اللّٰهِ عَلٰى خَلْقِهٖ مَنْ قَرَاَ حَرْفًا مِّنْ

کلاموں پر جیسے فضیلت اللہ کی اسکے سب مخلوق پر جو شخص پڑھے ایک حرف

كِتَابِ اللّٰهِ فَلَهٗ بِهٖ حَسَنَةٌ وَّالْحَسَنَةُ بِعَشْرِ

قرآن سے سو اسکو اسکے بدلے میں ایک نیکی ہے اور ہر نیکی کے بدلے میں دس

اَمْثَالِهَا لَا اَقُوْلُ الٓمّٓ حَرْفٌ اَلِفٌ حَرْفٌ وَّلَامٌ

نیکیاں ہیں میں نہیں کہتا الم ایک حرف ہے بلکہ الف ایک حرف ہے اور لام

حَرْفٌ وَّمِيْمٌ حَرْفٌ مَنْ قَرَاَ الْقُرْاٰنَ وَعَمِلَ بِمَا فِيْهِ

ایک حرف ہے اور میم ایک حرف ہے جو شخص پڑھے قرآن کو اور عمل کرے اسپر جو اس میں ہے

۱۲ روایت ہے معاذ جہنی رض سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے من قرأ القرآن وعمل بما فیہ الحدیث احمد و ابوداؤد مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

فائدہ یعنی اگر آفتاب تمہارے گھروں میں آوے تو اسکی روشنی کسقدر ہو اس سے زیادہ روشنی ہوگی تاج میں جو حافظ باعمل کے والدین کو عنایت ہوگا تو خود اوس حافظ عامل قرآن کو کیا کیا عزتیں اور نعمتیں حاصل ہونگی جسکی بدولت والدین کو یہ درجہ عطا ہوا فقط

روایت ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے من قرأ القرآن فاستظهره الحدیث احمد ترمذی ابن ماجہ دارمی ۱۲ مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

أُلْبِسَ وَالِدَاهُ تَاجًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ضَوْءُهُ أَحْسَنُ

پہنایا جاویگا اُسکے ماں باپکو تاج قیامت کے دن کہ روشنی اُسکی بہتر ہوگی

مِنْ ضَوْءِ الشَّمْسِ فِي بُيُوتِ الدُّنْيَا لَوْ كَانَتْ

آفتاب کی روشنی سے دنیا کی گہرون مین اگر فرض کرین

فِيكُمْ فَمَا ظَنُّكُمْ بِالَّذِي عَمِلَ بِهٰذَا مَنْ قَرَأَ الْقُرْاٰنَ

کہ آفتاب ہو تم مین پس کیا خیال کرتے ہو اُس شخص کو جو آپ عمل کرے اسپر جسنے پڑہا قرآن

فَاسْتَظْهَرَهُ فَأَحَلَّ حَلَالَهُ وَحَرَّمَ حَرَامَهُ أَدْخَلَهُ

پہر حفظ کیا اُسکو پہر حلال جانا اُسکے حلال کو اور حرام جانا اُسکے حرام کو اُسکو داخل کریگا

اللّٰهُ الْجَنَّةَ وَشَفَّعَهُ فِي عَشَرَةٍ مِنْ أَهْلِ بَيْتِهِ

اللہ جنت مین اور شفاعت قبول کریگا اُسکی دس شخصونکے حق مین اُسکے گہر والون مین سے

كُلُّهُمْ قَدْ وَجَبَتْ لَهُ النَّارُ إِنَّ لِكُلِّ شَيْءٍ قَلْبًا

جو ہر ایک اُنکا مستحق ہوگا دوزخکا یعنے بسبب گناہ کے بیشک ہر چیز کا ایک دل ہوتا ہے

وَقَلْبُ الْقُرْاٰنِ يٰسٓ وَمَنْ قَرَأَ يٰسٓ كَتَبَ اللّٰهُ

اور قرآن کا دل یٰسٓ ہے اور جسنے پڑہا یٰسٓ کو اللہ لکہیگا

بِقِرَاءَتِهَا قِرَاءَةَ الْقُرْاٰنِ عَشْرَ مَرَّاتٍ إِنَّ

اُسکے پڑہنے کی برکت سے ثواب دس بار قرآن پڑہنے کا + بیشک

سُورَةً فِي الْقُرْاٰنِ ثَلٰثُونَ اٰيَةً شَفَعَتْ لِرَجُلٍ

ایک سورۃ ہے قرآن مین تیس آیت کی اُسنے شفاعت کی ایک شخص کی

عن انس رضی اللہ عنہ روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لکل شیء قلبا وقلب القرآن یٰس الحدیث ترمذی دارمی ۱۲ مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

عن ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت ہے ابوہریرہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سورۃ فی القرآن الحدیث احمد ترمذی ابوداود نسائی ابن ماجہ ۱۲ مشکوٰۃ کتاب فضائل قرآن



۵ روایت ہے ابن عباس اور انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے دونوں نے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اذا زلزلت تعدل نصف القرآن الحدیث ترمذی ۱۲ مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن فائدہ اذا زلزلت کے دو بار پڑھنے سے ہیں ایک ختم قرآن کے برابر ثواب ہے اور اسی طرح قل ہو اللہ احد کے تین بار پڑھنے سے ہیں اور اسیطرح قل یا ایہا الکفرون کے چار بار پڑھنے میں جسقدر ثواب حاصل کرے

۶ روایت ہے انس رضی اللہ عنہ سے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا من قرأ کل یوم مائتی مرۃ الحدیث ترمذی دارمی ۱۲ مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن فائدہ جو شخص ہر روز دو سو بار سورۂ اخلاص پڑھے اسکے پچاس برس کے گناہ معاف ہوتے ہیں

حَتّٰى غُفِرَ لَهٗ وَهِيَ تَبَارَكَ الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ اِذَا

یہانتک کہ بخشش کی گئی اسکی اور وہ سورۃ ہے تبارک الذی بیدہ الملک سورہ اذا

زُلْزِلَتْ تَعْدِلُ نِصْفَ الْقُرْاٰنِ وَقُلْ هُوَ اللّٰهُ

زلزلت برابر ہے آدھے قرآن کی اور سورہ قل ہو اللہ

اَحَدٌ تَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ وَقُلْ يَاۤ اَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ

احد برابر ہے تہائی قرآن کی اور سورۂ قل یا ایہا الکفرون

تَعْدِلُ رُبُعَ الْقُرْاٰنِ مَنْ قَرَاَ كُلَّ يَوْمٍ مِائَتَيْ مَرَّةٍ

برابر ہے چوتھائی قرآن کے جو شخص پڑھے ہر روز دو سو بار

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ مُحِيَ عَنْهُ ذُنُوْبُ خَمْسِيْنَ سَنَةً

قل ہو اللہ احد مٹ جاتے ہیں اسکے گناہ پچاس برس کے

اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ عَلَيْهِ دَيْنٌ + يَتَعَوَّذُ رَسُوْلُ اللّٰهِ

مگر یہ کہ ہو اسپر قرض + پناہ مانگتے تھے رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ وَاَعُوْذُ

صلی اللہ علیہ وسلم قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ

بِرَبِّ النَّاسِ وَيَقُوْلُ يَا عُقْبَةُ تَعَوَّذْ بِهِمَا فَمَا

برب الناس پڑھکر اور فرماتے اے عقبہ پناہ مانگ ان دونوں سورتوں کو پڑھکر پس نہیں

تَعَوَّذَ مُتَعَوِّذٌ بِمِثْلِهِمَا قِرَاءَةُ الْقُرْاٰنِ فِي

پناہ مانگی کسی پناہ مانگنے والے نے مثل انکی پڑھنا قرآن کا

الصَّلٰوةِ اَفْضَلُ مِنْ قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ فِيْ غَيْرِ

نماز مین افضل ہے قرآن کے پڑہنے سے نماز کے سوا

الصَّلٰوةِ وَقِرَاءَةُ الْقُرْاٰنِ فِيْ غَيْرِ الصَّلٰوةِ اَفْضَلُ

خالی وقت مین اور قرآنکا پڑہنا نماز کے سوا خالی وقت مین افضل ہے

مِنَ التَّسْبِيْحِ وَالتَّكْبِيْرِ الْحَدِيْثُ قِرَاءَةُ الرَّجُلِ

سبحان اللہ اور اللہ اکبر کہنے سے + قرآن پڑہنا آدمی کا

الْقُرْاٰنَ فِيْ غَيْرِ الْمُصْحَفِ اَلْفُ دَرَجَةٍ وَقِرَاءَتُهٗ

بغیر قرآن دیکہنے کے ثواب مین ہزار درجے ہین اور قرآنکا پڑہنا اسکا

فِي الْمُصْحَفِ تُضَعَّفُ عَلٰى ذٰلِكَ اِلٰى اَلْفَيْ دَرَجَةٍ

قرآن مین دیکہکر بڑہتا ہے اُسپر دو ہزار درجون تک +

اِنَّ هٰذِهِ الْقُلُوْبَ تَصْدَاُ كَمَا يَصْدَاُ الْحَدِيْدُ

بیشک ان دلونکو زنگ لگ جاتا ہے جیسے لوہے کو زنگ لگجاتا ہے

اِذَا اَصَابَهُ الْمَاءُ قِيْلَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَمَا جِلَاؤُهَا

پانی پہونچکر صحابہ نے کہا یا رسول اللہ پہر کیا ہے اسکی صفائی

قَالَ كَثْرَةُ ذِكْرِ الْمَوْتِ وَتِلَاوَةُ الْقُرْاٰنِ ؎ فِيْ

فرمایا بہت یاد کرنا موت کا اور پڑہنا قرآنکا +

فَاتِحَةُ الْكِتَابِ شِفَاءٌ مِّنْ كُلِّ دَاءٍ + مَنْ

سورہ فاتحہ مین شفا ہے ہر بیماری سے + جو شخص

روایت ہے عثمان بن عبد اللہ بن اوس ثقفی سے وہ روایت کرتے ہین اپنے دادا سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قراءۃ الرجل القرآن فی غیر المصحف الحدیث بیہقی ۱۲ مشکوۃ کتاب فضائل القرآن

۲ روایت ہے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان ہذہ القلوب تصدأ الحدیث بیہقی ۱۲ مشکوۃ کتاب فضائل القرآن

۳ روایت ہے عبد الملک بن عمیر رضی سے مرسل کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فی فاتحۃ الکتاب شفاء من کل داء دارمی بیہقی فی شعب الایمان ۱۲ مشکوۃ کتاب فضائل القرآن

۴ روایت ہے ... جو شخص پڑہے سورہ آل عمران کا آخر ... دارمی ۱۲ مشکوۃ کتاب فضائل القرآن

قرأ سورة آل عمران يوم الجمعة صلت عليه الملائكة

پڑھے سورۂ آل عمران جمعہ کے دن رحمت بھیجتے ہیں اس پر فرشتے

إلى الليل اقرؤوا سورة هود يوم الجمعة

رات تک + پڑھو تم سورۂ ہود کو جمعہ کے دن +

من قرأ سورة الكهف في يوم الجمعة أضاء له

جو شخص پڑھے سورۂ کہف جمعہ کے دن روشن ہوگا اسکے لئے

النور ما بين الجمعتين من قرأ يس ابتغاء وجه

نور درمیان دو جمعہ کے جو شخص پڑھے سورۂ یٰس اللہ کا مونہہ چاہکر

الله تعالى غفر له ما تقدم من ذنبه فاقرؤوها

لیئے رضاء الٰہی کیواسطے بخشے جاوینگے اسکے اگلے سب گناہ پس پڑھا کرو اسکو

عند موتاكم إن لكل شيء سناما وإن سنام

اپنے مرنے والونکے پاس بیشک ہر چیز کا کوہان ہے سو تحقیق کوہان

القرآن سورة البقرة وإن لكل شيء لبابا

قرآن کا سورۂ بقرہ ہے اور بیشک ہر چیز کا مغز ہے

وإن لباب القرآن المفصل + لكل شيء عروس

اور مغز قرآن کا مفصل سورتیں ہیں + اور ہر چیز کی دولہن ہے

وعروس القرآن الرحمن يحب هذه السورة

اور دولہن قرآن کی سورہ رحمن ہے + دوست رکھتے رسول اللہ صلعم اس سورۃ

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى + اَلَا يَسْتَطِيْعُ اَحَدُكُمْ
سبح اسم ربک الاعلی کو + کیا نہین طاقت رکہتا ایک تمہارا
اَنْ يَّقْرَاَ اَلْفَ اٰيَةٍ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ قَالُوْا وَمَنْ
یہ کہ پڑہے ہزار آیتین ہر روز صحابہ نے کہا اور کون
يَّسْتَطِيْعُ اَنْ يَّقْرَاَ اَلْفَ اٰيَةٍ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ قَالَ
طاقت رکہتا ہے کہ پڑہے ہزار آیتین ہر روز فرمایا
اَمَا يَسْتَطِيْعُ اَحَدُكُمْ اَنْ يَّقْرَاَ اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ
کیا نہین طاقت رکہتا ایک تمہارا کہ پڑہے الہکم التکاثر +
مَنْ قَرَاَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ (عَشْرَ مَرَّاتٍ) بُنِىَ
جو شخص پڑہے قل ہو اللہ احد دس بار بنایا جاویگا
لَهٗ بِهَا قَصْرٌ فِى الْجَنَّةِ وَمَنْ قَرَاَ عِشْرِيْنَ مَرَّةً
اوسکے واسطے اسکے بدلے مین ایک محل جنت مین اور جو پڑہے بیس بار
بُنِىَ لَهٗ بِهَا قَصْرَانِ فِى الْجَنَّةِ وَمَنْ قَرَاَ ثَلٰثِيْنَ
بنائے جاوینگے اسکے واسطے دو محل جنت مین اور جو پڑہے تیس بار
مَرَّةً بُنِىَ لَهٗ بِهَا ثَلٰثَةُ قُصُوْرٍ فِى الْجَنَّةِ فَقَالَ عُمَرُ
بار بنائے جاوینگے اسکے واسطے تین محل جنت مین پس کہا عمر
ابْنُ الْخَطَّابِ وَاللّٰهِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِذًا لَنُكْثِرَنَّ
بن الخطاب نے قسم ہے اللہ کی یارسول اصحاب بہت بنالینگے ہم

۱۲۹

۹ روایت ہے ابن عمر رض سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے الا یستطیع احدکم ان یقرا آخر الحدیث بیہقی فی شعب الایمان کتاب فضائل القرآن

۲۰ روایت سعید بن المسیب رض سے مرسل نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ فرمایا من قرا قل ہو اللہ احد الحدیث دارمی مشکوٰۃ کتاب فضائل القرآن

ہے انس رضی سے روایت ہے بیشک فرمایا نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اذا احب احدکم الحدیث الخطیب والدیلمی فی مسند الفردوس ۱۲ جامع صغیر

قصورنا فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم

اپنے محل پس فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

الله اوسع من ذلك اذا احب احدكم ان

اللہ کے یہاں اس سے زیادہ کشائش ہے جب دوست رکھے ایک تمہارا یہ کہ

يحدث ربه فليقرأ القرآن

کلام کرے اپنے رب سے پس چاہیے کہ پڑھے قرآن

## الفصل الثالث في فضل التسبيح

تیسری فصل سبحان اللہ

## والتحميد والتهليل والتكبير

والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر کی فضیلت میں

افضل الكلام اربع سبحان الله والحمد لله

بہتر کلام چار ہیں سبحان اللہ والحمد للہ

ولا اله الا الله والله اكبر ÷ سبحان الله

ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ÷ سبحان اللہ

والحمد لله ولا اله الا الله والله اكبر احب مما

والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر یہ چاروں کلمے بہت پیارے ہیں مجھکو سب چیزوں سے

طلعت عليه الشمس ÷ من قال سبحان الله وبحمده

کہ نکلا ہے اسپر آفتاب یعنی ہر چیز سے ÷ جو شخص کہے سبحان اللہ وبحمدہ

سمرہ بن جندب رضی سے روایت ہے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے افضل الکلام اربع الحدیث مسلم ۱۲ مشکوۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

ہے ابی ہریرہ رضی سے روایت ہے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہ کہوں میں سبحان اللہ والحمد للہ الحدیث مسلم ۱۲ مشکوۃ باب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

ابی ہریرہ رضی سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے من قال سبحان اللہ وبحمدہ الحدیث بخاری مسلم ۱۲ مشکوۃ باب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

فِي يَوْمٍ مِائَةَ مَرَّةٍ حُطَّتْ خَطَايَاهُ وَإِنْ كَانَتْ

ہر روز سو بار دور کئے جاوینگے اُسکے گناہ اور اگرچہ ہون

مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ + كَلِمَتَانِ خَفِيفَتَانِ عَلَى اللِّسَانِ

مانند کف دریا کے یعنی بیشمار + دو کلمے ہین کہ ہلکے ہین زبان پر

ثَقِيلَتَانِ فِي الْمِيزَانِ حَبِيبَتَانِ إِلَى الرَّحْمٰنِ

اور بھاری ہین ترازو مین پیارے ہین طرف رحمن کے

سُبْحَانَ اللهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيمِ أَيَعْجِزُ

وہ ہین سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم + کیا عاجز ہے

أَحَدُكُمْ أَنْ يَكْسِبَ كُلَّ يَوْمٍ أَلْفَ حَسَنَةٍ فَسَأَلَهُ

ایک تمہارا یہ کہ کماوے ہر روز ہزار نیکیاں پھر اُسنے پوچھا

سَائِلٌ مِنْ جُلَسَائِهٖ كَيْفَ يَكْسِبُ أَحَدُنَا أَلْفَ

ایک پوچھنے والے نے آپکے ہمنشینون مین کسطرح کماویگا ایک ہمارا ہزار

حَسَنَةٍ قَالَ يُسَبِّحُ مِائَةَ تَسْبِيحَةٍ فَيُكْتَبُ لَهٗ أَلْفُ

نیکیان فرمایا پڑھے سو بار سبحان اللہ پس لکھی جاویگی اُسکے واسطے ہزار

حَسَنَةٍ أَوْ يُحَطُّ عَنْهُ أَلْفُ خَطِيئَةٍ سُئِلَ

نیکیان یا فرمایا دور کئے جاوینگے اُس سے ہزار گناہ پوچھے گئے

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْكَلَامِ

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کہ کونسا کلام

[Margin notes:]

۱ روایت ہے ابوہریرہ رضی سے کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کلمتان خفیفتان علی اللسان اشارہ ہے بخاری مشکوۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

۲ روایت ہے سعد بن ابی وقاص رضی سے کہا تھے ہم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس پس فرمایا حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے أیعجز أحدکم أن یکسب کل یوم ألف حسنة الحدیث مسلم مشکوۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

۳ روایت ہے ابی ذر رضی سے کہا سئل رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم أی الکلام أفضل الحدیث مسلم ۱۲ مشکوۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر ۱۲

افضل قال ما اصطفى الله لملئكته سبحان الله

افضل ہے فرمایا وہ کلام کہ پسند کیا اللہ نے اپنے فرشتوں کے واسطے سبحان اللہ

وبحمده لقد قلت بعدك اربع كلمات ثلث مرات

وبحمدہ + البتہ تحقیق کہے میں نے بعد تیرے چار کلمے تین بار

لو وزنت بما قلت منذ اليوم لوزنتهن

اگر تولے جاویں بیچ اُسکے جو کہا آجکے وظیفے کے ساتھ البتہ بھاری ہوویں اُسپر وہ چار کلمیں

سبحان الله وبحمده عدد خلقه ورضى نفسه

یہ ہیں سبحان اللہ وبحمدہ عدد خلقہ ورضی نفسہ

وزنة عرشه ومداد كلماته + من قال لا اله

وزنۃ عرشہ و مداد کلماتہ + جو شخص کہے لا الہ

الا الله وحده لا شريك له له الملك وله

الا اللہ وحدہ لاشریک لہ لہ الملک ولہ

الحمد وهو على كل شيء قدير في يومه مائة

الحمد وہو علی کل شیٔ قدیر اپنے دن میں سو

مرة كانت له عدل عشر رقاب وكتبت له

بار ہوگا اُسکو ثواب دس گردنیں آزاد کرنیکا اور لکھی جاوینگی واسطے اُسکے

مائة حسنة ومحيت عنه مائة سيئة وكانت

سو نیکیاں اور دور کئے جاوینگے اُس سے سو گناہ اور ہوگا

لقد قلت بعدک اربع کلمات ثلث مرات الحدیث

من قال لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ



لہ حرزا من الشیطان یومہ ذلک حتی یمسی

واسطے اسکے بچاؤ شیطان سے تمام دن شام تک

ولم یات احد بافضل مما جاء بہ الا رجل

اور نہ لاویگا کوئی شخص افضل اسچیز سے کہ لاویگا پڑھنے والا اسکا مگر وہ شخص

عمل اکثر منہ من قال سبحان اللہ العظیم

کہ پڑھے زیادہ اس سے جو شخص کہے سبحان اللہ العظیم

وبحمدہ غرست لہ نخلۃ فی الجنۃ + افضل

وبحمدہ یعنی ایکبار لگایا جاتا ہے واسطے اسکے ایک درخت کھجور کا + بہتر

الذکر لا الہ الا اللہ وافضل الدعاء الحمد للہ

سب ذکروں میں ہے لا الہ الا اللہ اور بہتر سب دعاؤں میں ہے الحمد للہ +

اول من یدعی الی الجنۃ یوم القیمۃ الحامدون

پہلے جو بلائے جاوینگے جنت کیطرف قیامت کے دن حمد کرنیوالے ہونگے

الذین یحمدون اللہ فی السراء والضراء + قال

جو حمد کرتے ہیں اللہ کی آرام میں اور تکلیف میں + کہا

موسی یا رب علمنی شیئا اذکرک بہ وادعوک

موسی نے اے رب میرے سکھلا مجکو وہ چیز کہ یاد کروں تجھے ساتھ اسکے یا مانگوں تجھے

بہ فقال یموسی قل لا الہ الا اللہ فقال یارب

ساتھ اسکے پس فرمایا اے موسی کہہ تو لا الہ الا اللہ پس کہا موسی نے اے رب میرے



افضل الذکر لا الہ الا اللہ

١٥ روایت ہے عبد اللہ بن عمرو رضی سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے التسبیح نصف المیزان الحدیث ترمذی

كُلُّ عِبَادِكَ يَقُوْلُوْنَ هٰذَا اِنَّمَا اُرِيْدُ شَيْئًا تَخُصُّنِيْ

سب تیرے بندے کہتے ہیں اسکو سوا اسکے نہیں کہ میں چاہتا ہوں چیز کہ خاص کرے تو مجھکو

بِهٖ قَالَ يَا مُوْسٰى لَوْ اَنَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعَ وَعَامِرَهُنَّ

اُس سے فرمایا اے موسے اگر تحقیق ساتوں آسمان اور جو اُنکی آبادی ہے

غَيْرِيْ وَالْاَرَضِيْنَ السَّبْعَ وُضِعْنَ فِيْ كِفَّةٍ وَلَا

میرے سوا اور ساتوں زمین رکھے جاویں ایک پلڑے میں اور لا

اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ فِيْ كِفَّةٍ لَمَالَتْ بِهِنَّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

الہ الا اللہ رکھا جاوے ایک پلڑے میں البتہ بھاری ہوگا اُن سب پر لا الہ الا اللہ

اَلتَّسْبِيْحُ نِصْفُ الْمِيْزَانِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ يَمْلَؤُهٗ وَلَا اِلٰهَ

سبحان اللہ آدھی ترازو ہے اور الحمد للہ بھر دیگا اسکو اور لا الہ

اِلَّا اللّٰهُ لَيْسَ لَهَا حِجَابٌ دُوْنَ اللّٰهِ حَتّٰى تَخْلُصَ

الا اللہ نہیں ہے واسطے اسکے اوٹ ورے اللہ کے یہانتک کہ پہونچے

اِلَيْهِ مَا قَالَ عَبْدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصًا قَطُّ

اُس تک نہیں کہتا کوئی بندہ لا الہ الا اللہ خالص نیت سے کبھی

اِلَّا فُتِحَتْ لَهٗ اَبْوَابُ السَّمَآءِ حَتّٰى يُفْضِيَ اِلَى

مگر کھولے جاتے ہیں واسطے اسکے دروازے آسمانکے یہانتک کہ پونہچتا ہے

الْعَرْشِ مَا اجْتَنَبَ الْكَبَائِرَ + اِنَّ الْجَنَّةَ طَيِّبَةُ

عرش تک جبتک بچارہے وہ شخص بڑے گناہوں سے بیشک جنت کی اچھی

مشکوٰۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر ١٦ روایت ہے ابی ہریرہ رضی سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ما قال عبد لا الہ الا اللہ مخلصا قط الحدیث ترمذی

مشکوٰۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر ١٧ روایت ہے ابن مسعود رضی سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ملاقات کی میں نے

[illegible]

[illegible]

الَتُّرْبَۃِ عَذْبَۃُ الْمَاءِ وَاَنَّھَا قِیْعَانٌ وَاَنَّ غِرَاسَھَا

زمین ہے میٹھا پانی ہے اور تحقیق وہ صاف میدان ہے اور تحقیق درخت اسکے کلمے ہیں

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ

سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر

عَلَیْکُنَّ بِالتَّسْبِیْحِ وَالتَّھْلِیْلِ وَالتَّقْدِیْسِ

لازم پکڑو تم اپنے اوپر اے عورتو سبحان اللہ لا الہ الا اللہ اور سبحان الملک القدوس کہنے کو

وَاعْقِدْنَ بِالْاَنَامِلِ فَاِنَّھُنَّ مَسْئُوْلَاتٌ

اور گنتی کیا کرو تم انگلیوں پر پس بیشک وہ انگلیاں پوچھی جاوینگی

مُسْتَنْطَقَاتٌ وَلَا تَغْفَلْنَ فَتَنْسَیْنَ الرَّحْمَۃَ

باتیں کرائی جاوینگی اور مت غافل ہو تم پس محروم کی جاؤگی رحمت سے

قُلْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ اَللّٰہُ

کہہ تو لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ اللہ

اَکْبَرُ کَبِیْرًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰہِ کَثِیْرًا وَّسُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ

اکبر کبیراً والحمد للہ کثیراً وسبحان اللہ رب

الْعٰلَمِیْنَ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَزِیْزِ

العالمین لاحول ولا قوۃ الا باللہ العزیز

الْحَکِیْمِ قَالَ فَھٰؤُلَآءِ لِرَبِّیْ فَمَا لِیْ فَقَالَ قُلْ

الحکیم کہا اس شخص نے پس یہ کلمے تو میرے رب کیلئے ہیں پس کیا ہے میرے لئے سو فرمایا حضرت نے کہہ

۱۷ روایت ہے یسیرہ سے اور وہ تھیں مہاجرات سے کہا فرمایا ہمکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ... علیکن بالتسبیح والتہلیل والتقدیس ... روایت کی ترمذی اور ابو داود نے ...

۱۸ روایت ہے سعد بن وقاص سے کہا آیا ایک گنوار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پھر کہا سکھلایئے مجھکو ایک کلام کہ کہا کروں میں اسکو فرمایا کہہ لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک ...

۵ روایت ہے انس سے کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گذرے ایک درخت پر سوکھے پتوں والے پس مارا اس کو اپنے عصا سے پس جھڑ پڑے پتے سو فرمایا ان الحمد للہ وسبحان اللہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر الحدیث ترمذی مشکوۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي وَارْحَمْنِي وَاهْدِنِي وَارْزُقْنِي

اللہم اغفرلی وارحمنی واہدنی وارزقنی

وَعَافِنِي إِنَّ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَلَا

وعافنی + بیشک الحمد للہ وسبحان اللہ ولا

إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ أَكْبَرُ تُسَاقِطُ ذُنُوْبَ الْعَبْدِ

الہ الا اللہ واللہ اکبر یہ کلمے جھاڑتے ہیں بندے کے گناہوں کو

كَمَا يَتَسَاقَطُ وَرَقُ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ أَكْثِرْ مِنْ

جیسے کہ جھڑتے ہیں پتے اس درخت کے + کثرت سے

قَوْلِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ فَإِنَّهَا مِنْ

کہو لا حول ولا قوۃ الا باللہ پس بیشک یہ کلمہ

كَنْزِ الْجَنَّةِ قَالَ مَكْحُوْلٌ فَمَنْ قَالَ لَا حَوْلَ

جنت کے خزانوں میں سے ہے کہا مکحول نے پس جس شخص نے کہا لا حول

وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا مَنْجَا مِنَ اللّٰهِ إِلَّا

ولا قوۃ الا باللہ ولا منجا من اللہ الا

إِلَيْهِ كَشَفَ اللّٰهُ عَنْهُ سَبْعِيْنَ بَابًا مِنَ الضُّرِّ

الیہ دور کریگا اللہ اس سے ستر قسم کی تکلیفیں

أَدْنَاهَا الْفَقْرُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ دَوَاءٌ

کہ ادنیٰ انمیں کی محتاجی ہے لا حول ولا قوۃ الا باللہ دوا ہے

۶ روایت ہے مکحول سے ... فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہو لا حول ولا قوۃ الا باللہ ... ترمذی مشکوۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

۷ روایت ہے ... رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لا حول ولا قوۃ الا باللہ ... مشکوۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر

مِنْ تِسْعَةٍ وَّتِسْعِيْنَ دَآءً اَيْسَرُهَا الْهَمُّ سُبْحَانَ

ایک کم سو بیماریونکی کہ ہلکی آئین کی غم ہے + سبحان

اللّٰهِ هِيَ صَلٰوةُ الْخَلَائِقِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَلِمَةُ الشُّكْرِ

اللہ یہ نماز ہے سب مخلوق کی اور الحمد للہ کلمہ شکر کا ہے

وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ كَلِمَةُ الْاِخْلَاصِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ تَمْلَأُ

اور لا الہ الا اللہ کلمہ اخلاص کا ہے اور اللہ اکبر بھر دیتا ہے

مَا بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَاِذَا قَالَ الْعَبْدُ لَاحَوْلَ

اس چیز کو جو آسمان اور زمین کے بیچ میں ہے اور جب کہتا ہے بندہ لا حول

وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى اَسْلَمَ وَاسْتَسْلَمَ

ولا قوۃ الا باللہ فرماتا ہے اللہ تعالی حکم مان لیا اور اسباب کام سپرد کیا

## اَلْفَصْلُ الرَّابِعُ فِيْ فَضْلِ الْاِسْتِغْفَارِ وَالتَّوْبَةِ

فصل چوتھی استغفار و توبہ کی فضیلت میں

وَاللّٰهِ اِنِّيْ لَاَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ فِي الْيَوْمِ

قسم ہے اللہ کی بیشک میں البتہ بخشش مانگتا ہوں اللہ سے اور توبہ کرتا ہوں اسکی طرف دن بھر میں

اَكْثَرَ مِنْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً + يَآ اَيُّهَا النَّاسُ تُوْبُوْا

ستر بار سے زیادہ اے لوگو توبہ کرو تم

اِلَى اللّٰهِ فَاِنِّيْ اَتُوْبُ اِلَيْهِ فِي الْيَوْمِ مِائَةَ مَرَّةٍ

اللہ کی طرف پس بیشک میں توبہ کرتا ہوں اسکی طرف دن میں سو بار +

روایت ہے اغر المزنی سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یا ایہا الناس توبوا الی اللہ الحدیث مسلم مشکوۃ باب الاستغفار والتوبہ



روایت ہے ابی موسیٰ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان اللہ یبسط یدہ الحدیث مسلم مشکوٰۃ باب الاستغفار والتوبہ

إِنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ يَدَهٗ بِاللَّيْلِ لِيَتُوْبَ مُسِيْءُ النَّهَارِ

بیشک اللہ پھیلاتا ہے اپنا ہاتھ رات کو تو کہ توبہ کرے گناہگار دن کا

وَيَبْسُطُ يَدَهٗ بِالنَّهَارِ لِيَتُوْبَ مُسِيْءُ اللَّيْلِ حَتّٰى تَطْلُعَ

اور پھیلاتا ہے اپنا ہاتھ دن کو تو کہ توبہ کرے گنہگار رات کا یہانتک کہ نکلے

الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِهَا + إِنَّ الْعَبْدَ إِذَا اعْتَرَفَ ثُمَّ تَابَ

سورج اپنے ڈوبنے کی جگہ سے + بیشک بندہ جب اقرار گناہ کا کرتا ہے پھر توبہ کرتا ہے

تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِ مَنْ تَابَ قَبْلَ أَنْ تَطْلُعَ الشَّمْسُ

متوجہ ہوتا ہے اللہ اسپر جو شخص توبہ کرے پہلے اسکے کہ نکلے سورج

مِنْ مَغْرِبِهَا تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِ لَلّٰهُ أَشَدُّ فَرَحًا

اپنے ڈوبنے کی جگہ سے متوجہ ہوتا ہے اللہ اسپر + البتہ اللہ بہت خوش ہوتا ہے

بِتَوْبَةِ عَبْدِهٖ حِيْنَ يَتُوْبُ إِلَيْهِ مِنْ أَحَدِكُمْ كَانَ

اپنے بندے کی توبہ سے جب توبہ کرتا ہے وہ اسکی طرف اس شخص سے بھی زیادہ تم میں سے

رَاحِلَتُهٗ بِأَرْضِ فَلَاةٍ فَانْفَلَتَتْ مِنْهُ وَعَلَيْهَا

کہ جسکی ہو اونٹنی جنگل کی زمین میں پس وہ بھاگ جاوے اس سے اور اسی پر ہو

طَعَامُهٗ وَشَرَابُهٗ فَأَيِسَ مِنْهَا فَأَتٰى شَجَرَةً

اسکا کھانا اور پانی پس نا امید ہو جاوے یہ شخص اس سے پس آوے کسی درخت کے پاس

فَاضْطَجَعَ فِيْ ظِلِّهَا قَدْ أَيِسَ مِنْ رَاحِلَتِهٖ فَبَيْنَمَا

پھر لیٹ رہے اسکے سایہ میں بالکل نا امید ہو کر اپنی اونٹنی سے سو

روایت ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان العبد اذا اعترف الحدیث بخاری و مسلم مشکوٰۃ باب الاستغفار

هو كذلك اذ هو بها قائمة عنده فاخذ بخطامها

وہ اسی حال میں ہے کہ ناگاہ پا دے اسی اونٹنی کو کھڑی ہوئی اپنے پاس پس پکڑ لے اسکی نکیل

ثم قال من شدة الفرح اللهم انت عبدي وانا

پھر کہے نہایت خوشی سے یا اللہ تو میرا بندہ ہے اور میں

ربك اخطأ من شدة الفرح ان عبدا اذنب

تیرا رب یہ کہیگا چوک کر نہایت خوشی سے بیشک بندہ جب کرتا ہے

ذنبا فقال رب اذنبت ذنبا فاغفره فقال ربه

کوئی گناہ پھر کہتا ہے اے رب میرے کیا میں نے یہ گناہ پس بخشدے میرے اس گناہ کو پس فرماتا ہے رب اسکا

اعلم عبدي ان له ربا يغفر الذنب ويأخذ

کیا جانا میرے بندے نے کہ تحقیق اسکا ایک رب ہے جو بخشتا ہے گناہوں کو اور پکڑتا ہے

به غفرت لعبدي الحديث قال الله تعالى

اسپر بخشدیا میں نے اپنے بندے کو + فرماتا ہے اللہ تعالے

يا ابن ادم انك ما دعوتني ورجوتني غفرت لك

اے بیٹے آدم کے تحقیق تو نے دعا کی مجھ سے اور امید کی مجھ سے بخشدے میں نے تیرے واسطے

على ما كان فيك ولا ابالي يا ابن ادم لو

جو کچھ ہے تجھمیں یعنی گناہ اور مجھکو کچھ پرواہ نہیں اے بیٹے آدم کے اگر

بلغت ذنوبك عنان السماء ثم استغفرتني

پہنچیں گناہ تیرے آسمان کی بدلی تک پھر بخشش مانگے تو مجھ سے

روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان عبدا اذنب ذنبا فقال رب اذنبت ذنبا فاغفره ... الحدیث

١٣٩

فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قال سرتھا یا ابن ادم انک ما دعوتنی ورجوتنی غفرت لک الحدیث ترمذی احمد دارمی عن ابی ذر مشکوٰۃ باب الاستغفار والتوبۃ



٥١ روایت ہے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے انہون نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے قال اللہ تعالی من علم انی ذو قدرة علی مغفرة الذنوب شرح السنة الحدیث مشکوة باب الاستغفار والتوبة

غفرت لك ولا أبالي يا ابن آدم إنك لو لقيتني

بخشدونگا مین تجکو اور مجھکو کچھ پروا نہین ای بیٹے آدم کے اگر تو ملے مجھسے

بقراب الأرض خطايا ثم لقيتني لا تشرك

زمین بھر گناہ لیکر پھر ملے مجھسے کہ نہ شریک کیا ہو تونے

بي شيئا لأتيتك بقرابها مغفرة قال الله تعالى

میرے ساتھ کسی چیز کو البتہ تو لاؤنگا مین تیرے پاس زمین بھر بخشش لیکر فرماتا ہے اللہ تعالے

من علم أني ذو قدرة على مغفرة الذنوب

جو شخص جانتا ہے کہ بیشک مین قدرت رکھتا ہون گناہونکی بخشش پر

غفرت له ولا أبالي ما لم يشرك بي شيئا من

بخشدیتا ہون مین اسکو اور مجھکو کچھ پروا نہین جبتک شریک کرے میرے ساتھ کسی چیز کو جو شخص

لزم الاستغفار جعل الله له من كل ضيق مخرجا

کثرت کرے استغفار کی کر دیتا ہے اللہ اسکے واسطے ہر تنگی سے نکلنے کی راہ

ومن كل هم فرجا ورزقه من حيث لا يحتسب

اور ہر غمسے کشایش اور روزی دیتا ہے اسکو ایسی جگہ سے کہ نہین گمان کرتا ہے وہ

ما أصر من استغفر وإن عاد في اليوم سبعين

نہین ضد کیا گناہ پر جسنے استغفار کیا اور اگرچہ بار بار کرے اس گناہ کو ایک دن مین ستر

مرة كل بني آدم خطاء وخير الخطائين

بار سب بنی آدم خطاوار ہین اور بہتر خطاواروں مین

١٤٠

روایت ہے ابی ہریرہ رضی سے کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان المومن اذا اذنب الحدیث احمد ترمذی ابن ماجہ ١٢ مشکوۃ باب الاستغفار والتوبۃ

التَّوَّابُوْنَ اِنَّ الْمُؤْمِنَ اِذَا اَذْنَبَ كَانَتْ نُكْتَةٌ

توبہ کرنیوالے ہیں بیشک مسلمان جب گناہ کرتا ہے ہوتا ہے ایک سیاہ داغ

سَوْدَاءُ فِیْ قَلْبِهٖ فَاِنْ تَابَ وَاسْتَغْفَرَ صُقِلَ

اُسکے دلمیں پہر اگر توبہ اور استغفار کرتا ہے صاف ہو جاتا ہے

قَلْبُهٗ وَاِنْ زَادَ زَادَتْ حَتّٰی تَعْلُوَ قَلْبَهٗ فَذٰلِكُمُ

دل اُسکا اور اگر گناہ زیادہ کرتا ہے سیاہی زیادہ ہوتی ہے یہانتک کہ چہا جاتی ہے اُسکے دل پر تو یہی

الرَّانُ الَّذِیْ ذَكَرَ اللّٰهُ تَعَالٰی كَلَّا بَلْ رَانَ

مراد ہے زنگ سے جو ذکر کیا اللہ تعالےٰ نے کوئی نہیں پر زنگ پڑ گیا ہے

عَلٰی قُلُوْبِهِمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ يَقْبَلُ

اُنکے دلوں پر جو وہ کماتے تہے + مقرر اللہ توبہ قبول کرتا ہے

تَوْبَةَ الْعَبْدِ مَا لَمْ يُغَرْغِرْ اِنَّ الشَّيْطَانَ قَالَ

اپنے بندے کی جبتک کہ اُسکو غرغرا نہ لگے + بیشک شیطان نے کہا

وَعِزَّتِكَ يَا رَبِّ لَا اَبْرَحُ اُغْوِیْ عِبَادَكَ

قسم ہے تیرے عزت کی ای رب میرے ہمیشہ بہکاتا رہونگا تیرے بندونکو

مَا دَامَتْ اَرْوَاحُهُمْ فِیْ اَجْسَادِهِمْ فَقَالَ الرَّبُّ

جب تک رہینگی اُنکی جانیں اُنکے جسمونمیں پس فرمایا رب

عَزَّ وَجَلَّ وَعِزَّتِیْ وَجَلَالِیْ وَارْتِفَاعِ مَكَانِیْ لَا

عزت اور بزرگی والے نے قسم ہے مجکو اپنی عزت اور شان کی اور اپنی بلندی مکانکی

روایت ہے ابن عمر رضی سے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان اللہ یقبل توبۃ العبد الحدیث ابن ماجہ ١٢ مشکوۃ باب الاستغفار والتوبۃ

روایت ہے ابی سعید رض سے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان الشیطان قال وعزتک یا رب لا ابرح اغوی عبادک الحدیث احمد ١٢ مشکوۃ باب الاستغفار والتوبۃ



روایت ہے اسماء بنت یزید سے کہا سنا میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ پڑھتے تھے یا عبادی الذین اسرفوا علی انفسہم الآیۃ ولایبالی احمد وترمذی ۱۲ مشکوٰۃ باب الاستغفار والتوبۃ

أَنْ أَزَالَ أَغْفِرُ لَهُمْ مَا اسْتَغْفَرُونِي + يَا عِبَادِيَ الَّذِينَ

میں یہی ہمیشہ بخشتا رہونگا انکو جبتک استغفار کرینگے مجھ سے اے بندے میرے جنہوں نے

أَسْرَفُوا عَلَى أَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوا مِنْ رَحْمَةِ اللَّهِ إِنَّ

زیادتی کی اپنی جانپر نہ آس توڑو اللہ کی مہر سے بیشک

اللَّهَ يَغْفِرُ الذُّنُوبَ جَمِيعًا وَلَا يُبَالِي + يَقُولُ

اللہ بخشتا ہے سب گناہ اور پروا نہیں رکھتا فرماتے تھے

رَبِّ اغْفِرْ لِي وَتُبْ عَلَيَّ إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ

اے رب میرے بخش تو مجکو اور متوجہ ہو مجھپر بیشک تو ہی ہے متوجہ ہونیوالا

الْغَفُورُ مِائَةَ مَرَّةٍ مَنْ قَالَ أَسْتَغْفِرُ اللَّهَ الَّذِي

بخشنے والا سو بار فرماتے جو شخص کہے استغفر اللہ الذی

لَا إِلَهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ وَأَتُوبُ إِلَيْهِ غُفِرَ لَهُ

لا الہ الا ہو الحی القیوم واتوب الیہ بخشش کیجاتی ہے اسکی

وَإِنْ كَانَ قَدْ فَرَّ مِنَ الزَّحْفِ إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ

اور اگرچہ بھاگا ہو وہ جہاد سے + بیشک اللہ عز وجل

لَيَرْفَعُ الدَّرَجَةَ لِلْعَبْدِ الصَّالِحِ فِي الْجَنَّةِ فَيَقُولُ

بلند کرتا ہے درجہ نیک بندیکا جنت میں پس وہ عرض کرتا ہے

يَا رَبِّ أَنَّى لِي هَذِهِ فَيَقُولُ بِاسْتِغْفَارِ وَلَدِكَ

اے رب میرے کس سبب سے ملا ہے مجکو یہ درجہ پس فرماتا ہے بسبب استغفار تیری اولاد کے

روایت ہے ابن عمر سے کہا کہ بیشک ہم گنتے تھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے ایک مجلس میں رب اغفر لی وتب علی … احمد ترمذی ابوداود ابن ماجہ ۱۲ مشکوٰۃ باب الاستغفار والتوبۃ فائدہ اور ایک روایت میں ہے التواب الرحیم بجائے التواب الغفور کے فقط

١٤٢

روایت ہے بلال بن یسار بن زید سے کہا حدیث بیان کیا مجھ سے باپ میرے نے دادا سے کہ سنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے جو شخص کہے استغفر اللہ الذی لا الہ الا ہو الحی القیوم واتوب الیہ … ترمذی ابوداود ۱۲ مشکوٰۃ باب الاستغفار والتوبۃ

روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان اللہ عز وجل لیرفع الدرجۃ … احمد ۱۲ مشکوٰۃ باب الاستغفار والتوبۃ

۱۳ روایت ہے عبد اللہ بن عباس سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں ہوتا میت فی القبر الا کالغریق المتغوث الحدیث بیہقی فی شعب الایمان ۱۲ مشکوۃ باب الاستغفار والتوبۃ

ما المیت فی القبر الا کالغریق المتغوث

نہیں ہوتا مردہ قبر میں مگر مانند ڈوبنے والے فریاد کرنیوالے کے

ینتظر دعوۃ تلحقہ من اب او ام او اخ او

منتظر ہے دعا کا کہ پہونچے اسکو باپ یا ماں یا بھائی یا

صدیق فاذا لحقتہ کان احب الیہ من الدنیا

دوست سے پھر جب پہنچتی ہے اسکو ہوتی ہے اسکے نزدیک بہت پیاری دنیا

وما فیہا وان اللہ تعالی لیدخل علی اہل القبور

وما فیہا سے اور بیشک اللہ تعالی البتہ داخل کرتا ہے قبر والوں پر

من دعاء اہل الارض امثال الجبال وان ہدیۃ

زمین والوں کی دعا سے مانند پہاڑوں کے اور بیشک ہدیہ

الاحیاء الی الاموات الاستغفار لہم + طوبی

زندوں کا مردوں کے واسطے بخشش مانگنا ہی انکے حق میں + خوشی ہے

لمن وجد فی صحیفتہ استغفارا کثیرا اللہم

واسطے اس شخص کے کہ پاوے اسکے نامۂ اعمال میں استغفار بہت + اے اللہ

اجعلنی من الذین اذا احسنوا استبشروا واذا

کر تو مجکو ان لوگوں میں کہ جب نیکی کریں خوش ہوں اور جب

اساؤا استغفروا والتائب من الذنب کمن لا ذنب لہ

گناہ کریں بخشش مانگیں + گناہ سے توبہ کرنیوالا بے گناہ کے جیسا ہے

۱۴ روایت ہے عبد اللہ بن عباس سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ... کمن لا ذنب لہ ابن ماجہ و بیہقی فی شعب الایمان ۱۲ مشکوۃ باب الاستغفار والتوبۃ

۱۵ روایت ہے عائشہ رضی سے کہ بیشک نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے اللہم اجعلنی من الذین الحدیث ابن ماجہ و بیہقی فی الدعوات الکبیر ۱۲ مشکوۃ باب الاستغفار والتوبۃ

۱۶ روایت ہے عبد اللہ بن مسعود رضی سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے التائب من الذنب کمن لا ذنب لہ ابن ماجہ والبیہقی فی شعب الایمان ۱۲ مشکوۃ باب الاستغفار والتوبۃ

الفصل الخامس في فضل الصلوة

فصل پانچوین درود

والسلام على النبي صلى الله عليه وسلم

اور سلام کی فضیلت مین نبی صلی الله علیه وسلم پر

من صلى على صلوة واحدة صلى الله عليه عشرا

جو شخص درود بھیجتا ہے مجھپر ایکبار الله اسپر رحمت بھیجتا ہے دش بار

من صلى على صلوة واحدة صلى الله عليه

جو شخص درود بھیجتا ہے مجھپر ایک بار بھیجتا ہے الله اسپر

عشر صلوات وحطت عنه عشر خطيئات و

دش رحمتین اور دور ہوتی ہین اس سے دش برائیان اور

رفعت له عشر درجات اولى الناس بي يوم

بلند ہوتے ہین اسکے دش درجے بہت نزدیک لوگوین مجھسے

القيمة اكثرهم على صلوة ان لله ملائكة

قیامت کے دن بہت درود بھیجنے والا ہی آگاہ ہو بیشک الله کے فرشتے ہین

سياحين في الارض يبلغوني من امتي

سیر کرنیوالے زمین مین پہونچاتے ہین مجھکو میری امت سے

السلام ما من احد يسلم على الا رد الله

سلام نہین ہے کوئی شخص کہ سلام بھیجے مجھپر مگر پھیر دیتا ہے الله

عَلَىَّ رُوحِي حَتَّى أَرُدَّ عَلَيْهِ السَّلَامَ إِنِّي أُكْثِرُ

میری طرف میری روح کو یہانتک کہ جواب دیتا ہون اُسکے سلام کا ۔ تحقیق مین کثرت سے

الصَّلٰوةَ عَلَيْكَ فَكَمْ أَجْعَلُ لَكَ مِنْ صَلٰوتِي فَقَالَ

درود بھیجتا ہون آپ پر پھر کسقدر وقت ٹھراؤن آپکے لئے اپنی دعا کے وقت مین سے پس فرمایا

مَا شِئْتَ قُلْتُ الرُّبُعَ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَ فَهُوَ

جسقدر چاہے تو مینے کہا چوتھائی فرمایا جسقدر چاہے تو پھر اگر تو زیادہ کرے تو وہ بہتر ہے

خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ النِّصْفَ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَ

تیرے حق مین کہا مینے آدھا فرمایا جسقدر چاہے تو پھر اگر تو زیادہ کرے

فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ فَالثُّلُثَيْنِ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَ

تو بہتر ہے تیرے حق مین مینے کہا پھر دو تہائی فرمایا جسقدر چاہے تو پھر اگر تو زیادہ کرے

فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ أَجْعَلُ لَكَ صَلٰوتِي كُلَّهَا قَالَ

تو وہ بہتر ہے تیرے حق مین مینے کہا کرونگا مین آپکے لئے سب وقت اپنی دعا کا فرمایا

إِذًا تُكْفٰى هَمُّكَ وَيُكَفَّرُ لَكَ ذَنْبُكَ ؏ اَلْبَخِيلُ

اُسوقت کفایت کیجائیگی فکر تیری کو اور دور کئے جائینگے تجھسے گناہ تیرے ۔ بخیل

الَّذِي مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَىَّ ؏ مَنْ

وہ شخص ہے کہ میرا ذکر ہو اُسکے آگے پھر وہ درود نہ بھیجے مجھپر ۔ جو شخص

صَلَّى عَلَىَّ عِنْدَ قَبْرِي سَمِعْتُهُ وَمَنْ صَلَّى عَلَىَّ نَائِيًا

درود بھیجتا ہے مجھپر میرے قبر کے پاس سنتا ہون مین اُسکو اور جو شخص درود بھیجتا ہے مجھپر دور سے



أُبلغته من صلى على النبي صلى الله عليه وسلم واحدة

پہونچایا جاتا ہوں میں اسکو جو شخص کہ وہ بھیجتا ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک بار

صلى الله عليه وملائكته سبعين صلوة ما جلس قوم

رحمت بھیجتا ہے اسپر اللہ اور اسکے فرشتے ستر رحمتیں نہیں بیٹھتی کوئی قوم

مجلسا لم يذكروا الله فيه ولم يصلوا على نبيهم إلا

کسی مجلس میں کہ نہ ذکر کریں اللہ کا اس میں اور نہ درود بھیجیں اپنے نبی پر مگر

كان عليهم ترة فإن شاء عذبهم وإن شاء غفر

ہوتا ہے اُنپر وبال پس اگر چاہے عذاب کرے انکو اور اگر چاہے بخشے

لهم أكثروا الصلوة علي يوم الجمعة فإنه مشهود

انکو کثرت سے درود بھیجو مجھپر جمعے کے دن سو بیشک وہ حاضر کیا گیا ہے

يشهده الملائكة وإن أحدا لم يصل علي إلا

کہ حاضر ہوتے ہیں فرشتے اور بیشک کوئی شخص مجھپر درود نہیں بھیجتا مگر

عرضت علي صلوته حتى يفرغ منها من

پیش کیا جاتا ہے مجھپر درود اسکا یہانتک کہ فارغ ہو وہ اس سے جو شخص

صلى على محمد وقال اللهم أنزله المقعد المقرب

درود بھیجے محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور کہے اللہم انزلہ المقعد المقرب

عندك يوم القيمة وجبت له شفاعتي سبحان

عندک یوم القیمۃ واجب ہوگی اسکے واسطے شفاعت میری پاک ذات ہے

روایت ہے ابی الدرداء رضی اللہ عنہ سے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اکثروا الصلوۃ علی یوم الجمعۃ الحدیث

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ما جلس قوم مجلسا الحدیث ترمذی ۱۲ مشکوۃ باب ذکر اللہ عز وجل

رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝ وَسَلَامٌ

تیرے رب کی وہ عزت کا صاحب اُن باتوں سے جو کرتے ہیں اور سلام ہے

عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ

رسولوں پر اور سب خوبی اللہ کو ہے جو رب ہے

الْعٰلَمِيْنَ ۝

سارے جہان کا

# تمت

بحمد اللہ العجالۃ النافعۃ والرسالۃ الجامعۃ

للادعیۃ الماثورۃ والاحادیث المنشورۃ

المسماۃ بالحزب المقبول المنقول من

احادیث الرسول صلعم الفہا العبد الضعیف

المفتقر رحمۃ ربہ الباری ابو سعید محمد بن



خاتمة الطبع

الحمد لله الذي بنعمته تتم الصالحات والصلاة والسلام الأتمان الأكملان على أفضل من بعث في الخلق بالهدى والبينات وعلى آله وأصحابه

أما بعد فيقول العبد المتمسك بحبل رحمة ربه المجيد محمد عبد الحميد

الفيض الأنصاري تغمدهما الله تعالى

بلطفه الجاري راجيا لنفسه صالح دعوات

الداعي وحريصا على أن يجعل الله الدال

كالساعي في النصف الآخر من رجب سنة ١٢٩٢

اثنين وتسعين ومائتين وألف من هجرة النبي

صلى الله عليه وسلم ببلد الله الأمين

حرسها الله تعالى

آمين

| داخلہ نمبر | ٢٠٥٨٣ |
|---|---|
| فن نمبر | الحديث |
| [illegible] | ١٢٦ |

